# بفضل خالق ذوالجلال و عون خدائی متعال

درین آوان حمید و زمان سعید کتاب مستطاب مطبوع طبع سخن سنجان سراپا
فصاحت و ماہران نکات بلاغت من تصنیف سردفتر اولیاے متاخرین
سرآمد زاہدان ادبین رازدار رموز حقیقت قبلتہ المریدین کعبتہ المخلصین زبدۃ العرفا
خلاصتہ الخفا محرم اسرار احمدی حضرت شاہ خادم صفی محمدی
صفی پوری قدس سرہٗ

الموسوم بہ



# اسرار حقیقت

۱۳۳۱ھ

حسب فرمائش جناب حاجی محمد احسان خادم شاہ صاحب عزیزی
المعروف ڈاکٹر شیخ محمد احسان علی صاحب انصاری رئیس قصبہ صفی پور ضلع اناؤ

باہتمام حافظ فیاض الدین پرنٹر

ابوالعلائی پریس آگرہ مین چھاپا گیا

طبع ثانی ۱۰۰۰ جلد (ہلال نوشت) قیمت فی جلد ۳ /

طالبان راہ خدا کو تحفہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

طالبان راہ خدا کو تحفہ

# عقاید العزیز

زمانہ کی رفتار کے ساتھ طبایع کا رجحان مذہب کی قیود سے یوماً فیوماً آزاد پسند ہوتا جاتا ہے کیسے
افسوس کا مقام ہے کہ قومی پیشوا باوجود ادعائے مصلح قوم ارکان مذہبی کے پابند ہوں انکے نزدیک قوم
مذہب سے علیحدہ رہکر معراج کمال ترقی پر پہنچ سکتی ہے۔ تعلیم یافتہ مصلح قوم مقتدر افراد کے عقاید
جب اسطرح متزلزل ہوں تو اون لوگوں کا کیا حال ہوگا جنکا دائرہ معلومات اوہی حد تک محدود ہے
جہانتک وہ ہمارے طرز معاشرت طریقہ ماند و بود۔ عملدرآمد سے استنباط کر سکتے ہین۔ ان تمام
امورات کو ملحوظ رکھکر اس کتاب کو جناب مرشدنا مولانا حضرت محمد عزیز اللہ شاہ صاحب
صفی پوری لطول حیاتہ نے تصنیف کی ہے۔ لبحاظ حسن باطنی یہ کتاب موجودہ زمنہ مین لاجواب
ہے۔ شاہ صاحب موصوف نے شروع کتاب مسلمانوں کے ایمان مفصل سے کی ہے۔ اور
آمنت باللہ و ملائکتہ وکتبہ ورسلہ والیوم الآخر والقدر خیرہ وشرہ من اللہ تعالیٰ والبعث بعد الموت
یعنی ذات وحدانیت کے وجود۔ ملائکہ۔ کتب آسمانی۔ انبیائے کرام قیامت تقدیر خیر و شر کا
من اللہ تعالیٰ ہونا اور اوسمین عقلی ذمہ داری مرنے کے بعد پھر اوٹھنا۔ ان عقائد کو جو ایمان کے
ارکان بلکہ جسم ایمان کی جان اور روح رواں ہین ایسے موثر اور دل نشین پیرایہ مین بیان کیا
ہے کہ دیکھنے سے تعلق رکھتا ہے جابجا آیات بینات۔ احادیث معتبر۔ اور اقوال بزرگان دین
سے استشہاد کیا گیا ہے۔ جس سے تاثیر اور استحکام المضاعف ہوگیا ہے
اسکے بعد مناسب ترتیب سے ضروری عقاید سب بیان کردئے گئے ہین جنکی فہرست حسب ذیل
ہے اور اسقدر اظہار میرے مقصد کے لئے کافی ہے کہ جن عقائد کی ضرورت ایک مسلمان حنفی
کو ہے (خصوصاً جو خاندان چشتیہ قادریہ سہروردیہ اور نقشبندیہ سے بیعت رکھتے ہین) او…
جانئے اور جن عقائد مین آئے دن مباحثہ اور مناظرہ ہوتے رہتے ہین وہ سب کے سب اس کتاب
مین موجود ہین یہ دوبارہ چھپکر تیار ہے اسکی قیمت پہلے ایک روپیہ تھی مگر پھر بھی تھوڑی ہی مدت مین ختم
ہوگئی اب اسکی قیمت ۸ علاوہ محصول کردی گئی ہے تاکہ ہر ایک اس سے استفادہ اوٹھا سکے
جسکے حاصل کرنیکے لئے جلد کوشش کیجئے ورنہ پھر انتظار کرنا پڑیگا ۱۹۲ صفحہ ۲۰×۲۶/۸ لکھائی چھپائی
عمدہ کاغذ بادامی) علاوہ فہرست وغیرہ

## به فضل خالق ذوالجلال و عون خدای متعال

درین اوان حمید و زمان سعید کتاب مستطاب مطبوع طبع سخن سنجانِ با
فصاحت و ماہران نکات بلاغت من تصنیف سرِ دفتر اولیاے
متاخرین سرآمد زاہدان اولین رازدار رموز حقیقت قبلتہ المریدین کعبتہ
المخلصین زبدۃ العرفا خلاصۃ الخفا محرم اسرار احمدی حضرت
شاہ خادم صفی محمدی صفی پوری قدس سرہ

موسوم بہ

# اسرار حقیقت

۱۳۳۱ھ

حسب فرمائش جناب حاجی محمد احسان خادم شاہ صاحب
عزیزی المعروف ڈاکٹر شیخ محمد احسان علی صاحب انصاری
رئیس قصبہ صفی پور ضلع اوناؤ

باہتمام حافظ فیاض الدین

ابوالعلائی پریس آگرہ مین چھپی

(ہلال نوشت)

هو العزیز



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بحمد اللہ وصلی اللہ این کلام قدسی نظام غذاے روحانی خلاصۂ حکمت ایمانی
سواد دیدۂ صاحب نظران نور نظر دیدہ وران جریدۂ تجرید وحسکم فرد تفرید وحسن
شیم مخزن دقایق مخفی معدن حقایق جلی وخفی مجموعۂ جامع معانی نسخۂ راسخۂ اسرار
نہانی فروغ سواد بینائی نور بیاض دانائی توقیع معرفت الٰہی منشور سطوت نامتناہی
ترجمان ضمایر قلوب ترجمہ سرایر غیوب سلک جواہر منظوم خزینۂ لآلی مختوم نقد
گرانمایہ فکروانی متاع گران بہاے ذہن صافی کتابۂ پیش طاق ایوان حقیقت اعلام نامۂ احکام
نا ملقۂ طریقت مرغوب طبایع اہل صفا محبوب خواطر دوستان خدا کارنامۂ عشق جانگداز
نگارخانۂ حسن فتنہ پرداز ہوش رباے فرزانگان فرزانہ نماے دیوانگان سرمایۂ
وجد وحال پردہ کشاے جلال وجمال مفتاح باب رموز کلید قفل کنوز گنجینۂ آثار حدوث
وقدم خزانۂ اخبار وجود وعدم سفینۂ مطالب ارجمند فرہنگ مضامین بلند گلگونۂ روے
تحقیق غازۂ عارض توفیق مفرح صاجدلان مقوی دماغ مقبلان مقصود عارفین

برحق مطبوع و صلین مطلق وامیت مریدین نهایت فهم مرشدین تقویت ارشاد ترویج رشد و رشاد تشریح مدارج شهود تفصیل مراتب وجود زبدهٔ تعلیم باطن خلاصه شرح واجب و ممکن تلقین تزکیهٔ نفوس تکملهٔ آشتی وسالوس تربیت خامان نوید ناکامان قانون محکمهٔ فصاحت قاعدهٔ دیوان بلاغت ترِ لطایف معنوی رموز نکات محتوی سلسلهٔ نظم قوانین شیرهٔ انتظام مضامین مسکنِ اضطراب خواطر دافع انتشار خاطر دود برخاسته آتش داغِ جگر اشعار جسته طبع معرفت پرور که از زبان گوهر افشان سلطان ولایت پناه محرم حریم لی مع الله در ویش ژنده پوش حق بین و حق دان و حق نیوش قبلهٔ هر دل کعبهٔ هر مشکل عاشق پاکباز معشوق سراپا ناز نور الهی معنی لفظ تناهی آنکه حدیث مصطفوی سید القوم خادمهم آئینه صورت نماے اوست و کلام قدسی اذا رایت لی طالبا فکن له خادما مختص از براے او

# لراقمه

شاهِ خادم آفتابِ نه فلک — یک شعاعِ نور او ملک و ملک
ان بیاؤ خاکِ پاکِ او ببین — خاک گرد فیضِ خاکِ او ببین
خاک شد گر جسم گو شو باک نیست — مونس با غیرِ جانِ پاک نیست
احمدی کو همچو گل حق همچو بوست — او هم از خاکست و عالم خاکِ اوست
جان نمیرد گر بمیرد جسمِ خاک — خاک گر میرد از و جان را چه باک
خاص تر جائی که خاکش پاک شد — مرد پیش از مردن و بیباک شد
جانِ پاکست آن سراسر خاک نیست — گر نه بینی خود ترا ادراک نیست
نور حق را خود نه بیند هر کسے — مرد این میدان نباشد هر خسے
شکلِ خادم دیدهٔ اعمی ندید — وانکه دید او را دگر خود را ندید
یک نگاهش گر فتادی بر رخم — پاره پاره کار او کردی تمام
سوے من بنگر که فیضِ آن نظر — چه مرا کردست از من بیخبر

من فدای خود کہ ہرگز من نیم — من دیم ہان من دیم ہان من دیم
اے ولایت آہ آہ از گمرہان — ہست کمتر چشمِ بینا در جہان

برآمدہ است لختے از ریختہ اُردو انموذجی از نغماتِ ہندی نہ ازان قبیلست کہ
شعر اگویند وچستی مضمون ودرستی استعارات وخوبی ترکیب وخوشنمائی اشارات
جویند بلکہ برتر ازانست کہ فہم قاصر این قوم کہ انہم فی کل واد یہیمون صفت اوست
بدان تواند رسیدن کہ ومانیطق عن الہوی الا وحی یوحی شان رسالت ست و
بی ینطق وبی یسمع وبی یبصر نشان ولایت پس بناے آن بر ہواست وگفتار
بنی ولی بمقتضاے نصِ قطعی وحدیث قدسی ازکجا تا بکجا والحق ہر مصرعہ از ریختہ و
ہر فقرہ از ہندی نہ چنانست کہ سنگ خارہ را دو پارہ نہ کند وآہن سخت را چون موم
بے نگداز دنی نی نہ چنانست کہ سنگ وآہن را از آتش عشق خاکستر وآن خاکستر را اکسیر نسازد آر
مردہ را جان بخشیدن وزندہ را بیجان کردن راحت طلب را بجراحت زیغِ تیغ
وختہ را مرہم بر زخم جگر نہادن شکیبا را بی شکیب کردن و بے شکیب را بہ شکیبائی آوردن
مجنون را از لیلی پرداختن وبجمال انا لیلی بیخبر ساختن مست را ہوشیار کردن وہوشیار
را سیہ مست نمودن طلسم عقل برہم زدن وہنگامۂ عشق برآراستن فرزانہ را پردہ
دریدن ودیوانہ را پردہ داری آموختن شمع را پروانہ ساختن وپروانہ را چون شمع
سوختن چشم فسونساز را عربدہ تعلیم دادن زلفِ پریشان را خم در خم شکستن رخسارۂ
دلفریب را آئینہ برو نہادن وآئینہ را از عکسِ جمال دوست حیرت زدہ ساختن
طاق ابرو را مسجود جان ودل کردن ومژگان دراز را انداز کاوش جگر آموختن
شمع یقین در کاشانۂ دل افروختن وعلم وحدت در معرکہ کثرت برافراختن ازین عشوہ
گران کرشمہ زا باید آموخت ودل وجان را پروانہ کردار برین شمع رو بیان معنی
باید میسوخت لراقمہ

آتش عشق در زدن همه تن
ره نمودن بگمرهان یعنی
دل ربودن به عشوه سنجی ها
پند گفتن بسالکان طریق
عشوه سنجیدن و جگر خستن
بجگر آتشے در افگندن
آشنایانه آشتی کردن
بزم آراستن بشمع وشی
دردمندانه آه سر کردن
خون فرو ریختن ز دیدهٔ تر
عاشقان را بخون تپانیدن
از همه لفظ و معینش پیداست
اے ولایت منم که لذت آن
ورنه گرید کسے اثر نزود
گر نداری بدل طلب چه علاج
درد باید که مرد را سوزد
ورنه گر مصطفے بود چه کند

کشته را سوختن پس از کشتن
مست کردن ز ساغر مغنے
صلح کردن بزود رنجے ها
دست دادن به جنیوان عزیق
وز شرارت چو برق بر جستن
محو کردن به شغف جان کندن
همچو بیگانه خون دل خوردن
مست برخاستن بباده کشی
در ره عشق پا ز سر کردن
داغ بر سینه سوختن ز اثر
عارفان را جگر خلانیدن
آه از دیده که نابیناست
خون بگریاندم باه و فغان
بلکه تیرش به هر جگر نزود
ورنگیرد بجسم تپ چه علاج
شمع آسا جگر بر افروزد
چارهٔ کار بولهب که کند

المختصر خاک راه محمد عزیز الهدا المعروف بمحمد ولایت علی بن منشی محمد یحیی علیخان علیه الغفران باکتساب سعادت میخواست که این جواهر بی بها و لآلی پرنور و ضیا را در سفینهٔ فراهم آورده فخرے سازد که نقد اوقات صاحبدلان تواند بود چنانچه نیمی ازان تربیت یافته بود ناگاه آفتاب عالم تاب سما البروج اعجوبه معرفت بمغرب

انا للہ وانا الیہ راجعون شتافت و پردہ ظلمت کل شئی ہالک الا وجہہ در آفاق فرو هشت لاجرم از انجا کہ قاعدہ تاریکیست دست از کار و دل از کردار و لب از گفتار فرو ماند و ہر یک از حواس خمسہ بجاے خود بیکار فرو ماند تا آنکہ نوید حیاتی خیر لکم و مماتی خیر لکم نوری باکناف وجود انداخت و رحمت بیغایتش بمژدۂ وللآخرۃ خیر لک من الاولی المیاسے وافر بخشید پس بجواے من احب شیئاً اکثر ذکرہ خواستم کہ اگر دیدہ از دیدار ظاہر محروم ست باری دل از وصل باطن حرمان نبیند و زود لامحالہ بدین شغل پرداختم و ہر قدر کہ بدست آمد از بہر استفادہ خود و افادۂ دیگران مرتب ساختم

ومنہ التوفیق وہو الرفیق الاعلیٰ

## القطعہ فی التاریخ

| | |
|---|---|
| کلام مرشدم باشد مرتب<br>عزیز گفتمش تاریخ ترتیب | ہمانا مخزن اسرار شاہیست<br>کلامی قدس معشوق الہیست<br>سنہ ۱۲۸۷ھ |

# ہو العزیز

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہے حسن ازل احمد مختار میں آیا
اور جن و ملک میں ہی وہی نور سمایا

ہر شان میں ہر آن میں ہر جان میں ہے وہ
قالو بلی کہتا ہوا اقرار سنایا

اوس نور کی تعریف کرے کوئی کہاں تک
سو طرح عیاں پردۂ اسرار میں پایا

عاشق وہی معشوق وہی مرشد و ہادی
مخدوم صفی بنکے بھی دیدار دکھایا

خادم بنا مخدوم بنا عابد و معبود
ہر طرح سے اپنے تئیں اظہار میں لایا

شکل انسان میں خدا ہے مجھے معلوم ہوا
مظہر خاص بنا ہے مجھے معلوم ہوا

جب کھلی آنکھ حقیقت کی یہ اسرار کھلا
حق ہی ناحق تو خطا ہے مجھے معلوم ہوا

ہے یہ کل نور محمدؐ اسے سمجھے بوجھے
کلمۃ الحق یہ کھلا ہے مجھے معلوم ہوا

اب بتاتا ہوں پتہ یار کو پایا میں نے
خانۂ دل میں ملا ہے مجھے معلوم ہوا

جو کہ خادم ہے وہ آخر کو صفیؔ ہی سمجھو
یہ سخن حق ہے بجا ہے مجھے معلوم ہوا

مین بندہ ہون تیرا صنم ہے تو میرا
ہر اک انجمن مین تو ہے توہی روشن
نہین مجھکو خواہش بہشت برین کی
ندی مجھکو نالہ سے اکدم کی فرصت
مقام اب بتاتا ہون نہین اپنا لوگو

ہر اک رنگ مین توہی تو ہے گھیرا
ہر اک آئینہ مین تماشا ہے تیرا
توہی تو ہے واللہ مطلوب میرا
کیا جب سے ہے تو نے دل مین بسیرا
کہ ہے ترکئی کوٹ مین اپنا ڈیرا

نہ سمجھو کوئی غیر مجھکو صفیؔ سے
یہ کہتا ہے خادم ابھی ہے سویرا

تصور مین ترے جانا اہا ہا ہا اہا ہا ہا
یہ کلمہ حق ہین ہم کہتے ہمین سمجھے ہین جو تجھے
صفت آدم کی کیا کیجیے زبان قاصر ہوئی جسے
نصیحت مجھکو مت کرنا کہے دیتا ہون اے واعظ
ہو الاول ہو الاخر ہو الظاہر ہو الباطن

محمد کرکے یہ جانا اہا ہا ہا اہا ہا ہا
بس اپنی شان کو جانا اہا ہا ہا اہا ہا ہا
ملایک نے نہین مانا اہا ہا ہا اہا ہا ہا
کسی نادان کو سمجھانا اہا ہا ہا اہا ہا ہا
خدا کا ہے یہ فرمانا اہا ہا ہا اہا ہا ہا

تجلی دیکھ کے خادم لگا کہنے کہ صلی اللہ
یہ مرشد سے ہے پہچانا اہا ہا ہا اہا ہا ہا

یار و صنم نے ہمکو خدا سے ملا دیا
دیکھ اوسکی روشنی کو مین حیرت مین آگیا
روز ازل سے مست ہین قول الست کے
اعجاز عیسوی قدم دلربا مین ہے

پردہ اُٹھا کے چہرہ انور دکھا دیا
جلوہ دکھا کے ساری خودی کو بھلا دیا
قالوا بلی کا جام جو ہمکو پلا دیا
ٹھوکر سے اپنے پاؤں کی ہمکو جلا دیا

خادم دوئی کو چھوڑ کے جب یار سے ملا

۹ پڑھو حضرت کے آخری مقطع کا ہے اس مقطع مین حضرت نے اپنی وفات کا اشارہ فرمایا ہے انا للہ وانا الیہ راجعون ۱۲ ولایت

مرشد نے راہ فضل سے رستہ بتادیا

جو نور خاص تہا وہ سیدِ ابرار مین دیکھا
بیان عاشق سے ہوسکتا ہی کب اُس روے روشن کا
نمایان حسن جانان ہی جمال خوبرویان سے
حقیقت مین نیاز و راز کب کہتا ہی ہر اک سے

ظہورِ جانِ جانانان احمدِ مختار مین دیکھا
نشانِ احمدی کو حیدرِ کرار مین دیکھا
تماشائی خدائی حضرتِ دیدار مین دیکھا
کہلا دیکھا تو ہمنے شبلی و عطار مین دیکھا

تجلی جلوہ فرما ہر جگہ ہے اوسکی اے خادم
جو بوجہے گا وہ دیکہے گا جو ہمنے یار مین دیکھا

یارو نہ ڈہونڈہیو کہین زنہار دیکھنا
دیکھو سمجھ کے دیکہیو اوس شوخ چشم کو
چشم سیاہ یار ڈسے ہے جہان کو
جب دلمین دیکھیے وہی عالیمقام ہے
ایمان مراہی ہے سنو تم بگوش دل
سودا ہم اپنا کر چکے بازار فقر مین

اپنے ہی دل مین یار کو ہر بار دیکھنا
سب صورتون مین اوسکو طرحدار دیکھنا
تیر نگہ مین اوسکی سم مار دیکھنا
ہر شے مین بس اوسیکو نمودار دیکھنا
ہرگز بہٹک نہ ہو خبردار دیکھنا
سب عاشقون مین ہمکو خریدار دیکھنا

خادم اوٹہا چکا ہے بہت عشق کا مزہ
سب لذتون مین اوسکو مزہ دار دیکھنا

دیکھو صنم ہمارا کیا خوب بنکے آیا
سجدہ کیا اوسکو ساری ملایکہ نے
معشوق کی صفت کو کیجیے بیان کہا تک
اوس شاہ سے ملی ہین شاہِ جہان ہوے ہین
بہاتی ہین میرے دلکو پیاری ادائین تیری
سمجھو ذرا تو یارو تم شان احمدی کو

آدم مین آپ آیا انسان ہی کہایا
قرآن کی آیتون مین مذکور جس کا آیا
نیرنگیون سے اپنی کیا کیا ہے رنگ لایا
اس فقر کی بدولت کیا کیا مزہ اوٹہایا
جب سے قدم پہ تیرے ہے مین نے سر جہکایا
اللہ کسطرح سے ہر گہٹ مین ہے سمایا

مطلوب دل کے میرے حاصل ہوئے ہین خادم
محبوب نے ہے جب سے جلوہ ہمین دکھایا

کسی نے راز مخفی کو نہین ہے آپ سے کھولا
وہی اول وہی آخر وہی ظاہر وہی باطن
وہی قطرہ وہی دریا وہی قلزم وہی کوزہ
وہی میخوار مستانہ وہی ہشیار و دیوانہ

نہ یہ بولا نہ وہ بولا وہی بولا وہی بولا
وہی ہے طور سینا اور وہی موسیٰ وہی شعلا
وہی ہے باد اور آتش وہی پانی وہی اولا
احد ہے اور وہی احمد وہی ہے مرتضیٰ مولا

وہی جز ہے وہی کل ہے وہی خورشید و ذرہ
سمجھ مین رکھ یہی خادم نہین نادان او بہولا

جب سے تجھسے یہ دل زار دل آزار لگا
دوئی یکسو ہوے جام مئی وحدت ساقی
ناخدا تو ہی مری کشتی کا اے نور خدا
دین و دنیا سے مجھے کام نہین ہے ہرگز
نظر فضل و کرم سے مجھے محروم نکر
تیری ہی شکل ہے بس آنکھ پہ ہر پیش نظر

یاد مین رہتا ہون ہر دم تری اے یار لگا
دیا تو نے جو مے ہونٹھ سے اکبار لگا
بہا جاتا ہون خدارا مجھے اب پار لگا
تجھسے اے جانجہان جیسے سروکار لگا
ہون غلامی مین تری حیدر کرار لگا
دل کو رہتا ہے تراد ہیان جو دلدار لگا

مین ہون خادم تری درگاہ کا یہ سے مخدوم
حل ہوا تری نگہ سے جو مجھے کار لگا

اے دوستو چشم کو کھول ذرا دیکھو کیسا ہے ماہ لقا
بیشک ہے محمدؐ نور خدا شبہ نکرو اسمین اصلا
لا کر اپنے تئین الا اللہ ثابت کر لو تب دیکھو مزہ
ہم سمجھے ہین اسکو بجز ا دنیا مین نہین کچھ اوسکے سوا
وہ چار عناصر مین ہے چھپا یہ دم کیا ہے سمجھو تو بھلا

آنکھون مین وہ ہے وزرات بسا ہے وہی عیان دیکھو ہر جا
کہین کعبہ مین جا کر شیخ بنا کہین جا کے برہمن دیر ہوا
کہین خانۂ دل مین مقام کیا کہین اپنا ہی آدم نام کیا

مخدوم صفی خادم ہون ترا درگاہ تری مسکن ہے مرا
تیری زلف کا تھا مجھکو سودا اچھا ہوا جب تو مجھکو ملا

تو نے اپنا نور دکھا دیا مجھے ماہتاب بنا دیا
اوسی نور کا یہ ظہور ہے کہ محال جسکا ہے دیکھنا
کھلا راز مجھپہ جو تھا نہان اری ساقی تیرے ہی در مین
یہی ایک مز ہے دوستو ذرا چشم غور سے دیکھ لو

جسے دیکھنا ہی محال تھا سو وہ ایکدم مین بھلا دیا
جو کہ آرزو مرے دل مین تھی اوسی خوب تو نے بجھا دیا
بھلا کونسی یہ شراب تھی کہ جو جام تو نے پلا دیا
یہ ظہور سب ہے محمدی کہ جو عشق نے ہی دکھا دیا

کرم اپنے پیر کا کیا کہون مین تو خادم اونپہ نثار ہون
کہ لباس فقر عطا کیا تو خدا سے مجھکو ملا دیا

رات خلوت مین فقط امین تھا کہ جانانہ تھا
میری آغوش مین تھا آئینہ رو تشکل خیال
وقت خوش تھا مرا دوری مین ترے اے ساقی
ہوئے یکسو جو دوئی سے تو خودی کو چھوڑا

سایۂ خویش بھی اوسوقت مین بیگانہ تھا
زلف تھی اور دل صد چاک مرا شانہ تھا
مئے وحدت سے لبالب مرا پیمانہ تھا
اس بہانہ سے فقط یار سے ملجانا تھا

حضرت شاہ صفی مطلب خادم بالکل
آپ کے فضل سے پورا ہوا جو مانا تھا

دل مین سما رہا ہے رب غفور میرا
تیری طرف جو پہونچا سر کو قدم بنا کے
روشن ہے مجھ مین جانان مانند شمع فانوس
در عین وصل جو یا ہون یار ہمنشین کا

جلوہ دکھا رہا ہے باطن مین نور میرا
یکرنگ ہو گیا ہے نزدیک و دور میرا
سر خفی عیان ہے دیکھو ظہور میرا
لڑکا تو ہے بغل مین بستی مین شور میرا

خادم کی عرض یہ ہے شاہِ صفی سے اپنی
کر دیجیئے اب آسان مطلب ضرور میرا

اوس یار نے اپنی شکل دکھا آخر کو کام تمام کیا
کافر بھی بنا اسلام بنا اور دیر و حرم مین مقام کیا
عابد بھی بنا معبود بنا ساجد بھی بنا مسجود بنا
در اصل احد احمد بھی بنا حامد بھی بنا محمود بنا

دل مفت مین میرا چھین لیا آخر کو کام تمام کیا
عاشق بھی بنا معشوق بنا آخر کو کام تمام کیا
بت برہمن آپھی آپ بنا آخر کو کام تمام کیا
ہر طرح سے بس اظہار مین آخر کو کام تمام کیا

خادم بھی بنا مخدوم بنا موجود بنا معدوم بنا
پھر کر کے اپنی آپ ثنا آخر کو کام تمام کیا

اے جانجہان دیکھ کے مستانہ وہ رفتار دل بس گیا میرا
تو یوسفِ ثانی ہے مے حیدرِ کرار مقبول خدا کا
تیر نگہہ شوخ ترا اے بتِ عیار سینہ سے ہوا پار
بسمل ہوا ابرو سے غضب کی ہے یہ تلوار زخمی ہون سراپا
منصور کو حق کہنے سے ناحق کیا بردار پر چپ نہو ا یار
جو عاشق صادق کہ مری بات پہ ہر بار ہرگز نہ ٹلے گا
ہے آتشِ سوزان یہ نہین عشق ہے رہنا اللہ مددگار
جو آن پڑا کوئی بھی اسمین کہین اک بار جل کر ہوا ایکا

خادم کی یہ ہے عرض کہ اے سید ابرار تم ہو مرے سرکار
ہے جب سے کھلا مجھپہ ترے عشق کا اسرار ہون والہ شیدا

جب حسن ازل اپنی تصویر بنا لایا
خود شمع ہے محفل مین روشن بھی ہر اک دلمین
اوس طرۂ پیچان نے عالم کو کیا قیدی

پردے سے وہ ہرجائی تقریر بنا لایا
سر لینے کو خود قاتل گلگیر بنا لایا
کیا عشق و محبت کی زنجیر بنا لایا

وحدت سے وہ کثرت مین کر اپنے تئین ظاہر
ہے برزخ کبریٰ کی تحریر بنالایا

زندہ کیا خادم کو جب ایک نظر دیکھا
کیا آنکھون کو توظالم اکسیر بنالایا

جب سے وحدت کی پی ہے ہمنے شراب
ہوگئی ایک مثل آبِ حیات
حوصلہ اب نہین ہے کچھ باقی
ایسا ہمکو ملا ہے اسمین ثواب
نکتہ ایما کھلا ہم پر
نفس امارہ ہوگیا ہے خراب
موجزن دل مین ہے الوہیت
ہین انا اللہ کے شور مین غرقاب

کہی خادم نے اب غزل ایسی
حق ہے باقی تو کچھ نہین ہے عذاب

جہان دیکھو عیان ہے رسول اللہ کی صورت
مظاہر سے کھلی ہے صاف اوس دلخواہ کی صورت
نمایان ہو رہا ہے ہر طرف عالم مین نور اوسکا
بچشم غور کر دیکھو فنا فی اللہ کی صورت
ابوبکر و عمر عثمان علی مرتضےٰ مولا
گدا ہین دیکھنے مین پر ہین چار و شاہ کی صورت
غلام پنجتن ہون مین نہین ہے خوف کچھ مجکو
شفیع روز محشر ہین یہ صلی اللہ کی صورت
بس اے لوگو سمجھ لو عشق مین اس رمز کو میرے
جو پیر وانکے ہین روشن ہین مہر و ماہ کی صورت
خدا کی ذات واحد ہے سوا اوسکے جو ہی لا ہے
ذرا اثبات کر دیکھو تم الا اللہ کی صورت

جمالِ یار کو خادم نے خلق اللہ مین پایا +
ہمارے دل کا مطلب ہے حفیظ اللہ کی صورت

ظہورِ خاص شایانِ محمدؐ
یہی ہے شانِ یزدانِ محمدؐ
ملا یک طرقوا کیونکر نہ بولین
کہ ہے ہر اک پر احسانِ محمدؐ
وہی بولا وہی الفقر فخری
نہون کیونکر مین قربانِ محمدؐ
کھلا ہے قاب قوسین اور ادنیٰ
خدا کی جان ہے جانِ محمدؐ

زبان کو بند کر خادم تو ابھی
کہ ہین لاکھون ثناخوانِ محمدؐ

نہون کیون دل سے دربانِ محمدؐ
علیؑ ہے بابِ عرفانِ محمدؐ

ہمین تو کردیا عالم سے آزاد
نہین قیدی غلامانِ محمدؐ

جھکایا ہمنے سر قدمون پہ اونکے
ہمین تو بھاگئی آنِ محمدؐ

گریبان اونکی الفت نے کیا چاک
مین کیونکر چھوڑدون دامانِ محمدؐ

کرم مرشد کا خادم کیا بتاوے
دکھایا روے تابانِ محمدؐ

ہمسے ہے کیون جدا جدا کیسا ہے تو الگ الگ
دلکو ہے غم نیا نیا کیسا ہے تو الگ الگ

جب سے گیا تو ساقیا جام و سبو رکھا دیا
کرتے ہین ہم خدا خدا کیسا ہے تو الگ الگ

تمنے جو وعدہ تھا کیا کیون اوسے وفا کیا
رہتے ہو کیا خفا خفا کیسا ہے تو الگ الگ

دونون جہان کو لے لیا صبر و شکیب کھودیا
ہمپہ تو کی جفا جفا کیسا ہے تو الگ الگ

خادم خستہ کی خطا اوسکو گرونہ کیون عطا
کہتے ہو ہان بجا بجا کیسا ہے تو الگ الگ

یہین رازِ دل ہے سو جتانے کے قابل
جو بوجھے کوئی ہے بوجھانیکے قابل

شریعت سے بڑھ کر طریقت مین دیکھا
نہین ہے حقیقت چھپانیکے قابل

بتائین تو کیا ہم بتائین کسیکو
نہین کوئی ملتا بتانے کے قابل

جو دل ہے ہمارا وہ ہے گھر خدا کا
جو دیکھے کوئی ہے دکھانیکے قابل

کیا کرتا خادم تصور ہے اپنا
لگا دل کہین ہے چھٹانے کے قابل

عشق مین اگر تری از بسکہ غم کھاتے ہین ہم
دل لگاکر تجھسے پیارے اب تو پچھتاتے ہین ہم

کیون خفا رہتا ہی مجھسے کیا خطا ہی یار کے / سچ بتا کیا ماجرا ہے اب تو گبھراتے ہین ہم

چھوڑ کر دونون جہان کو مثل مجنون ہو گئے / اب گدا ہین تیرے در کے تیرے کہلاتے ہین ہم

ساغر دل کو مئے وحدت سے تو نے ہی بھرا / چاہو بولو یا نہ بولو اب چلّاتے ہین ہم

عرض خادم کی یہی ہے اسکو سنتا ہی نرو
حضرت شاہ صفی تیرے ہی کہلاتے ہین ہم

نہ تنہا یہ تن بلکہ جان دیکھتا ہون / مین وحدت کا دریا روان دیکھتا ہون

بسا دل مین ہے میرے یون جلوۂ حق / کہ ظاہر مین باطن میان دیکھتا ہون

بمعنی و صورت صنم تیری صورت / مین صورت مین اپنی عیان دیکھتا ہون

مجھے کون تجھ بن سنبھالے خدایا / کہ مین تجھسا مالک کہان دیکھتا ہون

صفت اوسکی یارو کہانتک کرون مین / کہ بیحد و امکان بیان دیکھتا ہون

غزل ایک اور ایسی کہیو تو خادم
کہ مین تجھکو طال اللسان دیکھتا ہون

ہم آپ کو ہر جا عیان دیکھتے ہین / جدہر دیکھتے ہین جہان دیکھتے ہین

کہین آدم و شیث و حوا ہوے ہم / کہین معنی انس و جان دیکھتے ہین

کہین مصطفےٰ ہین کہین مرتضےٰ ہین / کہین آپ کو جانِ جان دیکھتے ہین

کہین پادشا ہین کہین ہم گدا ہین / کہین آپکو لامکان دیکھتے ہین

کہین ہم ہین خادم کہین ہم صفی ہین
کہین آپ کو جلّ شان دیکھتے ہین

نیرنگیان تمہاری ہمکو ستا رہے ہین / پیاری تیری ادائین دلکو لبھا رہی ہین

تیر نگہ کا مارا کوئی نہ بچ سکے گا / کار خدنگ و ناوک آنکھین دکھا رہے ہین

یہ شور و شر تمہارا دلکو بہت ہے بہایا / جی مین یہ میرے آئین دہومین مچا رہے ہین

ہم بیخودی مین اپنی جو کچھہ کہہ رہے ہین | یہ خود ادائین تیری ہمکو سکھا رہی ہین

دیکھو صفی نے مجھکو ہے خادمی عطا کی
دل مین مرے ادائین اوسکی سما رہی ہین

دونون جہان مین یار و مختار ہین تو ہم ہین
دیکھا سمجھہ کر آخر پتہ ملا یہ
سودے کی میری ہر جا کیا یہ بکری ہے
فرہاد اور شیرین ہمسے نہین جدا ہین
درد و دوا ہمین ہین حاذق حکیم ہم ہین
عالم جو ہین تو ہم ہین ظالم جو ہین تو ہم ہین

سب عاشقون مین ساقی سرشار ہین تو ہم ہین
گر یار ہین تو ہم ہین اغیار ہین تو ہم ہین
ہین مشتری تو ہم ہین بازار ہین تو ہم ہین
گر تیشہ ہے تو ہم ہین کہسار ہین تو ہم ہین
بیماری ہے تو ہم ہین بیمار ہین تو ہم ہین
منصور ہین تو ہم ہین اور دار ہین تو ہم ہین

لوگو صنم کو دیکھو خادم صفی مین ظاہر
گر دید ہین تو ہم ہین دیدار ہین تو ہم ہین

رخسار سے کہتی ہے زلف دوتا تو اور نہین مین اور نہین
ایکدم بہی نہین ہون تجھہ سے جدا تو اور نہین مین تو نہین
جو پیچ مین تیری آپھنسا وہ بہول گیا سب چون و چرا
ہر مو سے نکلتی ہے اب یہ صدا تو اور نہین مین اور نہین
گر کفر ہے تو کافر ہون مین اسلام کا میری ہے یہ پتا
یکسان ہے حال مرا ترا تو اور نہین مین اور نہیں
عابد ہے تو معبود ہے تو حامد ہے تو ہی محمود تو ہی
مسکن ہے ترا دل و جان مرا تو اور نہین مین اور نہین

گر دید ہے تو دیدار ہون مین بس آگے کہی خادم اب کیا
جو کچھہ مین کہون سو ہے وہ بجا تو اور نہین مین اور نہین

عجب ہی حال ہی میرا صنم جانے کہ ہم جانین
قسم ہی اوسکے ہی سر کی لگی ہے عشق کی برچھی
نسمجھو کچھ اسے خفگی جو دکھلائے نظر ترچھی
لگی ہے ہمسے اب یاری ہوا ہے حال سب باطنی

کھلا ہے راز باطن کا صنم جانے کہ ہم جانین
جگر سب ہو گیا پارا صنم جانے کہ ہم جانین
محبت کا مزا سارا صنم جانے کہ ہم جانین
وہ جیتا اوس سے مین ہارا صنم جانے کہ ہم جانین

کہی ہے رمز خادم نے وہ سمجھے یا صفی سمجھے
یہی ہے حیدری نعرہ صنم جانے کہ ہم جانین

ہمین صورت ہین ہمین دید ہین جانان ہین ہمین
زاہدا حال مرا دیکھ کے حیران تو ہو
ہمکو بس اپنے سوا کچھ نظر آتا ہی نہین
بوجھے یہ رمز وہی جو کہ حقیقت سمجھے

ہمین عاشق ہین ہمین شوق ہین عرفان ہین ہمین
مذہب زہد ہمین مشرب رندان ہین ہمین
آدم و شیث ہمین حضرت انسان ہین ہمین
واعظ و پیر مغان حافظ قرآن ہین ہمین

کیا کرے حمد و صفت اسکے سوا اب خادم
ہمین احمد ہین ہمین یوسف کنعان ہین ہمین

صنم جب سے عاشق تمہارے ہوئے ہین
پرستش تری ہمکو بھاتی بہت ہے
بنا دکسی کو بگاڑو کسی کو
ہین شمس و قمر دونون شانین تمہاری

دلون مین محبت کے پیارے ہوئے ہین
حرم دیر سے ہم کنارے ہوئے ہین
میان ہم تو تیرے سنوارے ہوئے ہین
اسی سے یہ ظاہر شرارے ہوئے ہین

غزل اب تو خادم نے ایسی کہی ہے
بلند اب ستارے ہمارے ہوئے ہین

تمہین کو دل مین بسا چکے ہین نشان اپنا مٹا چکے ہین
مزہ محبت کا پا چکے ہین تمہارے غمزے اوٹھا چکے ہین
کہین ہین لیلی کہین ہین مجنون کہین ہین عاشق کہین ہین معشوق

یہ غور کرکے ذرا تو دیکھو ہر ایک گھٹ مین سما چکے ہین

کہین ہین یوسف کہین زلیخا کہین ہین شیرین کہین ہین فرہاد
اسیطرح سے ہر ایک رنگ مین تماشا اپنا دکھا چکے ہین

کہین ہین رشد اور کہین ہین ارشاد کہین ہین مرشد کہین ہین ملدی
یہ جتنی لفظین ہین سب ہین فرضی پتہ تو اسکا بتا چکے ہین

کہین ہین خادم کہین صفی ہین کہین ہین ینکہین ہین سارنگ
اسی سبب سے ہین سب سے ملتے صنم ہے اپنا سو پا چکے ہین

ہمارے یار کی صورت جہان دیکھو عیان دیکھو
جو عاشق ہے وہی معشوق مستو نکا بیان دیکھو
بظاہر وہ محمد ہے مگر باطن ہین جان دیکھو
جو عاشق ہوگا پہچانے گا اس معنی کی صورت کو

یہ سب جلوہ خدائی کا یہان دیکھو جہان دیکھو
بنا ہے اوسکی صورت سے ہمارا جسم و جان دیکھو
جو پنہان تہا سو ظاہر ہین ہر جا ہر زمان دیکھو
کہ باطن مین ہماری ہی ہمارا جان جان دیکھو

غلام چشت ہون خادم مرشد کا ہے مجھ پر
گدا سے شاہ کہلایا نگاہ مرشدان دیکھو

سارے عالم مین بس عیان تم ہو
جان خورشید جسم ہے مہتاب
تمنے دیکھا ہے آئینہ مین جمال
ڈھونڈھا جب تمکو آپ کو پایا
میم احمد مین کسطرح تہے چھپے
کون کہتا ہے تمکو ہر جائی

جسم ہم ہین ہماری جان تم ہو
دونو برزخ مین اے میان تم ہو
میری آنکھون سے کب نہان تم ہو
کون یاد ہے کہ لامکان تم ہو
اوٹھ گیا پردہ بے گمان تم ہو
بے نشانون کے با نشان تم ہو

کہا خادم نے یہ سمجھ کر کے
سبھی صورت مین جل شان تم ہو

خالق نے صورت اپنی سے پیدا کیا ہی محمدؐ کو
آپ ہی وہ احد آیا رہو ہے نام لیا ہے محمدؐ کو

جو اس اسرار کو بوجھا ہی بس اوسکو سب کچھ سوجھا ہے
یہاں پر نہین کوئی دوجا ہے آپ ہی آپ کیا ہی محمدؐ کو

جسکو نشہ ہی وحدت کا اوسکو کیا ڈر ہے محشر کا
جو مست الست کے ہین جیتے بس جام پیا ہی محمدؐ کو

ہی شان نہین کسکے نافتی لافتا کسکی شان مین ہے
لحمک لحمی جسمک جسمی جان لیا ہے محمدؐ کو

درشن اپنے مین پایا ہی مرشد برحق کا سایہ ہے
خادم صفی کی کرپا سے پہچان لیا ہے محمدؐ کو

در دریاے عرفانی شہنشاہی حفیظ اللہ
گل باغ خدادانی شہنشاہے حفیظ اللہ

بنور چہرۂ تابان چو سلطانِ نظام الدین
وجودِ فیضِ یزدانی شہنشاہے حفیظ اللہ

جمالِ ماہ سبحانی فروغِ نور یزدانی
جلالِ ذات رحمانی شہنشاہے حفیظ اللہ

اگر در دو جہان باید حدیثِ عشق مے باید
چہ یونانی چہ سریانی شہنشاہے حفیظ اللہ

بچشم غور چون دیدم نظر کردم ہمین خادم
سراپا جان جانانے شہنشاہے حفیظ اللہ

ہے تم پہ کملی قوسین کی رہ صلوٰۃ محمدؐ صلی اللہ
ادنیٰ مین ہوے اللہ و اللہ صلوٰۃ محمدؐ صلی اللہ

ہے حمد و ثنا سب تیرے لئے کیا کسکی کوئی تعریف کرے
اس بات کا ہے ساحمد گواہ صلوٰۃ محمدؐ صلی اللہ

ایک ہی مین حدوث و قدم دونو طالب مطلوب نہین ہیں دو
اخلاص ہے جسکی شان مین واہ صلوٰۃ محمدؐ صلی اللہ

ہان تیرے سوا کوئی اور نہین اب لکو ہمارا ہی یقین
تابات ہے زردی وجہ اللہ صلوٰۃ محمدؐ صلی اللہ

خادم نے آنکھ سے دیکھ لیا تب راز یہ سب پر کھولدیا
ہر شے مین ہے اللہ اللہ صلوٰۃ محمدؐ صلی اللہ

کیا ہی صورت ہے مری یار کی اللہ اللہ
میری صورت مری دلدار کی اللہ اللہ

جنکی آنکھوں مین یہ تصویر سدا رہتی ہے
اونکو نسبت شہ کرار کی اللہ اللہ

شیخ کعبہ کو نہ پوجے نہ برہمن بت کو
دیکھی محراب در یار کی اللہ اللہ

دل ملا جان ملی دولتِ ایمان ملی
ایسی حالت تری سرشار کی اللہ اللہ

مین تو خادم ہون ترے حسن کا حافظ اللہ
مجھکو زیارت ترے دیدار کی اللہ اللہ

دلکو مرے اے ساقی سرشار کیا تو نے
جب دل کو لگایا یا انکار کیا تو نے

نازون سے اداؤن سے غمزہ سے نگاہون سے
معلوم ہوا مجھکو جو کار کیا تو نے

اول ہی توہی بولا خود قول الست آخر
قالوا بلی کو کہکے اقرار کیا تو نے

معشوق مرا توہی اور مین ہون ترا عاشق
مخدوم صفی بنکر اظہار کیا تو نے

عاشق ہین ترے اے گل کہنے کو یہان تو لاکھون
خادم کو مگر محوِ دیدار کیا تو نے ؎

ساقی تری نگہ سے کیا کیا مزے اوٹھائے
سرشار ہو رہا ہون بن جام مے پلائے

ہم مست ہین درس کے عاشق ہین تری جانان
ہر شے مین تمکو دیکھا کیا خوب ہو سمائے

صورت سے آشنا ہون سیرت مین مین فنا ہون
پردہ اوٹھا کے دیکھا تم ہی نظر مین آئے

رہتی ہے دید مجھکو دن رات اب صنم کی
اس بت کو اپنی یارو کبتک رہون چھپائے

پروانہ کی طرح سے اپنے تئین جلایا
مانند شمع جیسے خادم صفی بن آئے

باغِ جہان مین اے گل جو کچھ کہ ہے سو تو ہے
شمشاد و سرو سنبل جو کچھ کہ ہے سو تو ہے

ظلمات کفر نورِ اسلام تو ہے پیارے
رخسار و موے کاکل جو کچھ کہ ہے سو تو ہے

اول سے تا بہ آخر ہے ظہور تیرا
گر جزو ہے و گر کل جو کچھ کہ ہے سو تو ہے

باطن مین جا کے دیکھا تیرا ہی جلوہ پایا
ظاہر مین ہے ترا غل جو کچھ کہ ہے سو تو ہے

خادم یہ بیخودی مین ہشیار کہہ رہا ہے
جام و صراحی و مل جو کچھ کہ ہے سو تو ہے

جس لئے آئے تھے سو ہم کر چلے
کوے جانان مین قدم ہم دہر چلے

اس جہان سے کام ہمکو کچھ نہین
کامران ہم اپنی منزل پر چلے

مل گئی لذت ہمین اس فقر مین
تھے گدا اب شاہ ہم بنکر چلے

دیکھ لو یارو ہمین اس عشق مین
نقد دل اپنا لٹا کر گھر چلے

کھل گیا ہے راز اب معشوق کا
جو کہ پنہان تھا عیان ھم کر چلے

تم وجودی احمدی کو دیکھ لو
ہے یہ ہر شے مین نشان ہم کر چلے

مین تو خادم ہون صفی مخدوم کا
فضل مرشد کا بیان ہم کر چلے

کیا ترے حسن کی صفائی ہے
چاندنی موکھ پہ تیرے چھائی ہے

ذات تیری نور ہے روشن
جس سے ظاہر ہوئی خدائی ہے

خوب وحدت ہوئی ہے نقش نما
جلوۂ حق کی یہ رسائی ہے

سب سے پیدا ہے مین حق کا ظہور
اپنے دل مین تو یہ سمائی ہے

خوف عقبی کا کیا تجھے خادم
کھل گئی تجھپہ مصطفائی ہے

پی کر مئے مغان کو کیا کیا مزے اٹھائے
اس عشق کی بدولت انسان بنکے آئے

ہمدم ندیم محرم میرا وہی ہے ہر دم
سو طرح کے ہین جلوہ جسنے ہمین دکھائے

اسرار احمدی کو کیجئے بیان کہانتک
ہر رنگ مین ہے یارو اپنے تئین چھپائے

عاشق کا یہ سخن ہے سمجھو تم اسکو لوگو
معشوق کے ہم اپنے بندے ہین اب کہائے

خادم ہون مین صفی کا عاشق علی نبی کا
یہ نوجوان ہون اپنا کعبہ شور و فغان تجائے

عشق کو ہر جز و ہر کل مین دیکھا چاہئے
ہر شجر ہر برگ اور ہر گل مین دیکھا چاہئے

ہم تو سمجھے ہین اسی کو ہے یہ سب احمد کا نور
ہر چمن ہر باغ ہر سنبل مین دیکھا چاہیے

ہو گیا ثابت قلوب المومنین عرشِ خدا
ہر ذقن ہر زلف ہر کاکل مین دیکھا چاہیے

کہہ گئے ہم کلمۃ الحق رمز مین توحید کے
ہر صدا ہر شور اور ہر غل مین دیکھا چاہیے

ہم تو خادم ہین صفی کے عشق ہے اپنا مقام
نالہ و فریاد ہر بلبل مین دیکھا چاہیے

صورت مین میرے پیارے جو کچھ کہ ہے سو تو ہے
ہے دل مین یہ ہمارے جو کچھ کہ ہے سو تو ہے

ہے عشق نے یہ جلوہ ہمکو ترا دکھایا
ہوش و خرد سدھارے جو کچھ کہ ہے سو تو ہے

بجتا ہے گھر مین انحد گھڑیال کی طرح سے
شام و سحر پکاری جو کچھ کہ ہے سو تو ہے

ہمنے رہائی پائی دونون جہان سے اے دل
اب ہین ترے سہارے جو کچھ کہ ہے سو تو ہے

پردہ اٹھا دوئی کا خادم نے تجھکو دیکھا
ہم تم ہین ایک پیارے جو کچھ کہ ہے سو تو ہے

بغیر از یار کے دیکھے یہ دلکو بیقراری ہے
نہ ہو گر یار پاس اپنا حقیقت مین یہ خواری ہے

جو ہمدم یار ہے میرا وہی سب مین سمایا ہے
جو صورت یار کی دیکھی وہی صورت ہماری ہے

وہی اللہ وہی مولیٰ اوسی کا نور پھیلا ہے
ہے جسکے حق مین صلی اللہ اوسی کی بستی ساری ہے

زلیخا اور یوسف عشق مین دونو تو سچے تھے
ذرا تو غور کر دیکھو اب آئی اپنی باری ہے

کہی ہے رمز خادم نے صفی کی دیکھکر صورت
خودی تو مٹ گئی میری رہی صورت تمہاری ہے

ترا عشق ہمیں سر کھلا چاہتا ہے
یہ پردہ دوئی کا اوٹھا چاہتا ہے

عجب کیا انا الحق نکالون زبان سے
کہ عرش معلی ہلا چاہتا ہے

نزاکت تری اے میرے دل مین بھری ہے
صنم تو تو ہمسے ملا چاہتا ہے

یہ طرز رفو تونے کس سے ہے سیکھا
میرا چاک دل جو سیا چاہتا ہے

کیا کیسا قابو مین خادم کو اپنے
بتا آگے اب کیا دل چاہتا ہے

طریقت کو مرا شاہد مرا مشہود جانے ہے
حقیقت کو مرا اوالی مرا معبود جانے ہے

ہمین ملاح اور کشتی ہمین دریاے وحدت مین
ہمارے دل کے مطلب کو مرا مقصود جانے ہے

ہمین معشوق اور عاشق ہمین مشتاق ہر فن کے
چمک اس نور کی یارو مرا موجود جانے ہے

ہمین زاہد ہمین عابد ہمین ہین عشق کے بندے
سبھی اسرار وحدت کو مرا محمود جانے ہے

ہمین خادم ہمین مخدوم ہم ساجد ہمین مسجود
نتیجہ اس محبت کا مرا مسجود جانے ہے

عشق یہ شے ہی ایسے ہر شے مین پوچھا جاے ہے
ہے خدا یارو اسی مین اسکو پوجا جاے ہے

ہم تو سمجھے ہین اسی کو ہے یہ سب احمد کا نور
کل شے مین ہے یہی بس اسکو سوجھا جاے ہے

ہو گیا ثابت قلوب المومنین عرش خدا
ہے یہ کعبہ اور قبلہ اسکو دیکھا جاے ہے

کہہ گئے ہم کلمۃ الحق رمز مین توحید کے
ہے یہ ظاہر ہے یہ باطن اسکو سمجھا جاے ہے

ہم تو خادم ہین صفی کے عشق ہے اپنا مقام
حل ہوا مقصد مرا مطلب کو بوجھا جاے ہے

صنم کو کرین ہم نہان کیسے کیسے
گذرتے ہین ہمپر گمان کیسے کیسے

کبھی بوے یوسف کی آتی ہی ہم مین
ہین احمد کے پاتے نشان کیسے کیسے

صنم کو سمجھتے ہین ہر اک جگہہ پہ
حرم دیر مین ایکسان کیسے کیسے

صفت اپنے مرشد کی کیا کیا کرون مین
دکھائے ہین ہمکو جہان کیسے کیسے

غزل اب یہ خادم نے ایسی لکھی ہے
صفی جب ہوے مہربان کیسے کیسے

## قطعہ

کیا بنائی ہے یہ تصویر مرے خالق نے
خلق اوّل اسے کہتے ہیں کہ ہے یکتائی

مرشدا تونے جو خادم کو بنائی حق بات
فارغ البال ہوا خوب فراغت پائی

## قطعہ

خدا عاشقان خود پرستی کنید
کہ ہستی خود را بہ بستی کنید

بہ سجادہ عشق تبہ یزدار
باذنی بگوئید و مستی کنید

## شجرہ چشتیہ منظومہ

یا خدا بہر نیاز و راز خادم باصفی
حرمتِ شاہ حفیظ اللہ ولی وہم دقی

حرمتِ شاہ غلام پیر پیر دین پناہ
حرمتِ راز و نیاز شاہ افہام الہ

حق راز شاہ عبد اللہ پیر دستگیر
حق ہو بن شاہ اوج عشق راماہ منیر

حرمتِ راز و نیاز شاہ زاہد باکمال
حرمتِ مخدوم عبد الواحد صادق مقال

حرمتِ راز و نیاز عبد رحمٰن باصفا
حرمتِ حضرت شاہ اکرم صفی اصفیا

حرمتِ شاہ مبارک پیشوائے اولیا
حرمتِ شاہ صفی عبد الصمد نور الہدیٰ

حرمتِ راز و نیاز شیخ سعد نامور
حرمتِ شیخ محمد شیخ مینا باخبر

حق راز شیخ سارنگِ ولی اولیا
حق سید راجو قتال باصدق و صفا

حق راز قطب عالم شیخ مخدوم جہان
آن جلال الحق والدین بخاری نور جان

حرمتِ شاہ نصیر الدین پیر حق نما
کو نمودہ صورتِ معنی زوجہ اینما

حق راز خواجہ سلطان نظام الدین حق
کو برد از عارفان در حق نمائیہا سبق

حرمتِ شیخ فرید الحق والدین گنج شکر
عین عرفانِ خدا را قوتِ نور نظر

حرمتِ مخدوم قطب الدین کاکی بختیار
حرمتِ راز معین الدین چشتی نامدار

حق راز خواجہ عثمانِ زیب ہارونی
حرمتِ حاجی شریف زندنی شاہ زمن

ط [illegible]

حق رازِ قطب دین مودود چشتی رکن دین

حرمتِ ناصر محمدؐ ناصرِ دین نبیؐ

حرمتِ رازِ ابو اسحاق شامی باخدا

حرمتِ رازِ ہبیرہ بصری عالیجناب

حق ابراہیم ادہم نورِ چشمِ معرفت

حق عبدالواحد ابن زید ہادی جہان

حرمتِ حضرت امیرالمومنین شمس الہدےٰ

حرمتِ راز و نیاز خواجہ دنیا و دین

فخرِ آدم سرورِ عالم محمدؐ مصطفےٰ

حق رازِ ناصرالدین زینت خلدِ برین

حرمتِ رازِ ابی احمد فرزانہ ولی

حرمتِ اسرار علو دینو رہبرِ ہدیٰ

حرمتِ رازِ خدیفہ مرعشی عرفان مآب

حرمتِ رازِ فضیل ابن عیاض اعلیٰ صفت

حرمتِ رازِ حسن بصری امام عارفان

مقتدائے اولیائے حضرت علی مرتضےٰ

پیشوائے مرسلین و نورِ ربِ العالمین

تا ابد بر جانِ پاکش باد صلواتِ خدا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ردیف الف

## بھجن

اپنے بان دیکھو دیدارا
کھول کے آنکھین ذرا تم دیکھو
بھلا جا ہو تو ابہین سوچو
اچپا جاپ کرو بہائی موری
کہت خادم اپنے صفی سون

بن گرُ بہید نہ پیہو ہمارا
نائب رسول ہے پیر ہمارا
نا ہین تو پڑ ہو میچ منجھدارا
مٹ جیہی سب دہو کھا تمہارا
علیؑ اور نبیؐ کا ہمکا سہارا

## ٹھمری

مین تو داسی تمہاری خواجا
تمہین تو مورے ہندولی ہو
کہت خادم اپنے صفی سون

مورے من کی ہوگئی سب کاجا
تمہین تو ہو ہمارا جا
دُکھ دلدر بہیا جا

## بھجن

نینون والا میرا متوالا
نون نبیؐ ہے عین علیؑ ہے
بے باطن ہے تو ظاہر ہے
قاف قناعت رہے ریاضت
خے خادم ہے صاد صفی ہے

میری جان نینون والا
سب جگ سے ہے نرالا
لام لباس سنبھالا
کن باطن تم بھولے ہو لالا
میم محمد ہے اوجیالا

## ٹھمری

کوثر کا جام بھر دے
ہر دم آس مین توری درشن ہو

شاہ نجف کے لبّیا
تمہین ہو مورے سدھ کے لویا

اسپنے علیؑ پر تن من واروں
اتنی عرج ہے اپنے علی جی سے
ہر صورت مان توری ہے صورت
کہت خادم اپنے صفی سوں
چاہو صفی جی تو پار لگاؤ

سوہی جو نر اور ہے کنہیا
تمہیں ہو موری عرج کے سنیا
تمہیں تو مورے پت کے رکھیا
آن پڑی منجھدار میں نیا
تمہیں تو ہو بن گن کے کھویا

## ہوری

جھنجھکاری سے جھانکت اے ری دیا
بیچکے چلو سنکھ ہو نہ نکسو
جا کو چاہت واکو رنگ ن بھجووت
برج رہے پر جو نہیں مانت
کہت خادم اپنے صفی سوں

وہ تو رنگ لیے ہے نند کو للا
تاک جھانک میں بانکو کنہیا
موہن سے دیکھو کوئی نہ بچیا
بات چلت میں سب کا چھریا
موری چونن مان تمہیں ہریا

## ٹھمری

دیکھ لی چھیلا توری ڈگریا

دیس بدیس بہت ہم ڈھونڈھا
کاہو کی ڈھلکائے ڈھلکت نہیں موہن
موری چونری کا ہے بھگوئی
کہت خادم اپنے صفی سوں

تم تو ملے ہو موری نگریا
ایسی بھری ہے موری گگریا
موہن بھگیون توری بگریا
تن من سے نا ہیں کھبریا

## ٹھمری

ہوں تو جری جیسے رین کا دیا
لکھ بھری بتیاں ہمسے کرت ہو
کہت خادم اپنے صفی سوں

تم پاؤ گے سیاں اپنا کیا
بہات گو امورا تمسے ہیا
داس تمہارا احد پیا

## ٹھمری

ارے پیہرے دے دے احمد بن آیا

چاند سا مکھڑا نین رسیلے
الست بربکم قالو بلی کہکے
کہت خادم اپنے صفی سون

ہر گھٹ مان ہی سمایایا
سب جگ کو ہے لوبھایایا
احد احمدؐ آپ کہایا

## ملار

اری سائین آج موری گھر آیا

دہن دہن بھاگ مجہہ برہن کی
ایسی پیہ پر تن من واردن
کہت خادم اپنے صفی سون

نجام الدین پیر مین پایا
محمدؐ نام دہر آیا
سیام سندر من بہایا

## ٹھمری

ارے سیان نے ہمکا مارا

اری مین تو بات ہرت تہی توری
اری توری نینن کے بلہاری
کہت خادم اپنے صفی سون

مان لے اتنی موری سارا
محمدؐ نام ہے سب کا پیارا
دو جگ مان تورا اجیارا

## بھجن

مین تو من مین سوچ بچارا صاحب کا نام ہے پیارا

جب پیت کیا چہپی تب پیار پرن سے مل جائے
جب نرمل ہوا تب چہپی صفا کو دیکہت رہئے
جب نام سوارا چہپی تب خادم صفی کے گن گائے

جب نیہ لگا سارا تب کیسا بنا متوارا
اب مور کہہ سوچ گنوارا تب ہو ہی ہے نستارا
اب ملت نہ لگے یار امورے گھٹ مان سب جگ وارا

## ٹھمری

سکھ سے رہو سیاں بہت دنا

سکھ سمپت کی تمہیں ہو ساتھی
سانجھ بھئی جہ کا گنت گنا

توراہی رنگ مورے انگنا نگ چھایو
چھوٹ جائے کیا رنگ حنا

جب سے مورے گھر آئے موہن
بگڑا کام مورا سب ہی بنا

کہت خادم اپنے صفی سون
کل نہ پڑے بیکہ تورے بنا

## ٹھمری

ارے من رے بیاں سب کوئی تیرا

بھرم مٹا کے جو چاہے دیکھے
وہ تو دور نہیں ہے گا نیرا

کہت خادم اپنے صفی سون
وہ تو ہوئے گا کرم کا پھیرا

## نبرا

آج مورے گھر آیا محمد نبرا

نر ناری مل دیکھن آؤ
سب جورن مل منگل گایا محمد نبرا

اُمبٹی چال پیچ رنگ جامہ
سوہا سوہا نالی آیا محمد نبرا

کہت خادم اپنے صفی سون
چتر سو گھر ہم پایا محمد نبرا

## ٹھمری

غوث الاعظم پیر پیارا

پیر بڑن کی بات بڑی ہے
بیڑا لگا دیو پارا

جت دیکھوں اوت نور ہی تیرا
سب جگ مان تورا اوجیارا

کہت خادم اپنے صفی سون
کون ہیرے مورے مارا

## ہوری سارنگ

اُو کیجئے درشن ہی کہت ہے رنگیلے گورے

گھٹ ہی مین درشن گھٹ ہی مین پرشن
پھگوا مین لیون گی برجوری
ہم ہین پھگوا ہم ہین گوری
کہت خادم اپنے صفی سون

گھٹ ہی مین ہین نند لالا
رہس رہس کی برج بالا
ہم ہین رنگ گلالا
ہم ہین جیت ہین مالا

## ہوری کھماچ

بھر مارس پچکاری رنگ ڈالس پیروا

رنگ رنگیلے توری چھب ہٹیلی
سکھرمان مورا پیارا البیلے
کہت خادم اپنے صفی سون

دیکھے سے نکسے مورا جیروا
موہے نہ بہاوی نیہروا
تم تو بڑے ہو اڈھیٹ لنگروا

## بھجن

سب جگ اندھا مین کیسی کو سوجھاون ری

کہین نہی ملنا کہین نہی کاجی
رتی رتی مایہ جوڑن
کوئی جپے مالا کوئی جپے تسبی
کہت خادم اپنے صفی سون

کہین پڑ گئے گور کے دہندا
جلت گئے بریان بسے بھگھ منگا
ہمرے تو پڑ گئے ہیم کے پھندا
ہم تو کرت ہین بہت انندا

## ہوری دیس

مین تو اب کیسی بچونگی لے دہیا
دو موری کھائس مٹک موری پچوڑس
ایسی کانہ کو کوئی کیسی روکی
تمہین سیام تمہین کانہ ہو
کہت خادم اپنے صفی سون

موری گھٹ ہے مات کھیلت کانہیا
اور مڑ درس جہانگ لیا
مانت ناہین سانو لیا
تمہین رنگت ہو جو نریا
تمہین نچاوت ہو تا تھیا

## ہوری

خواجہ عرب موری رنگ دی چونریا

چونر رنگ کی ہمکا اوڑہا ئین
اور بند ہا ئین لسنتی پگڑیا
بلہاری ان نینن کی مین
نیک نجر سے کردے بجریا
کہت خادم اپنے صفی سون
سنگ رہی ہے یہی سے گوجریا

## راگنی دیس

ارے موہنا نے جادو ڈالا

جادو ڈالا ابلا کیا ری
ترچھی نجر سے مارس بجالا
کہین ہیرت ہین بہوت مائی
کہین جیت ہین مالا
کہت خادم اپنے صفی سون
پیت لگا کے ہمکا گھالا

## دادرہ

ہل مل گیت کو گاوری ندیا

ستیان انہین توکیا کھیلہون
تنک ناچ کی بہاوری ندیا
موری کوین کانز جھل پانی
تنک بھرکی بلاورے ندیا
کہت خادم اپنے صفی سون
بار لگے موری ناوری ندیا

## ٹھمری

تیرے نینون ہین کاجر کالا
کاجر لگا کے ہمکا گھالا
اجیاجاپ نسدن ہم جیت ہین
کوئی جیسے تبہی کوئی جپے مالا
لاکھ کہیون موری ایک نہ مانو
کن باتن پہ بھولی ہو لالا
کہت خادم اپنے صفی سون
پیم کا پھندا گلاہے کوڈالا

## دادرا

اب تمکا ہم چینہا سنولیا
بہت دنا پاچھو تم موری آئی
گن اوگن تم نے لی سیکھے
سگری رین موہے ترپت بیتی
پیت کی بھنگی مان پڑ گئی خلوم

چینہا سنولیا بھچا نا سنولیا
کیسا یہ دکھہ دینہا سنولیا
من میرا بس کینہا سنولیا
کل سے بیکل کنہیا سنولیا
بہت کٹھن اب جینا سنولیا

## ردیف تاے فوقانی

### ٹھمری

گوری بندی لئے للسات جات

بندیا کا چو موری گھٹ سے مان ہوت
نیم دہرم مورا سب کچھ لینہا
نامین بولی نامین چپالی
بھید کی بات خادم ہی جانت

چوری کرت دزات جات
مل مل ہاتھہ بچیات جات
اپنی کرت ہی گھات جات
ہمسے کا ہیکا بل کھات جات

### ٹھمری

بیدردی موسے کرلے کچھہ تو بات

گھونگھٹ کھولو مکھہ سے بولو
سوئی گئی تھی چونک پڑی ہون
کہت خادم اپنے صفی سون

کبھون نہ چھوڑ ہون سات
رہ گئی تھوڑی رات
موری لاج ہے توری ہات

### ہوری بہار

کچھہ کہہ رہی بھنورا جیا کی بات
پاپی پپیہا کو کو سمجھا دے

موری لاگی لگن ہے توری سات
بیتی جات ہے سگری رات

سب بھون مان توہی رنگیلا
کہت خادم اپنے صفی سون

مین تو تکت ہون بات بات
دن دن جوبن ہے کمھلات

## بہار

لاگی لگن مورے لاگی پیا کے سات

سگری لوگن مان کہی دیت ہون میں
نینن مان تمہین دورا کے راکہون
احد ہتوا احمد بن آیو
کہت خادم اپنے صفی سون

لاکھ بات کی بات
لاگی مورے ہی گھاٹ
سکھ کے بھئی ہے رات
بارا جو بن یونہین جات

## دادرہ

گئی یاری چھوٹ وگا ہوے گئے بالم

ہم جانے پیا اور نبیہو
دنیہو کے ساتھ پرا نو بیتی
کرم ہمارے مان یہی لکھی تھی
کہت خادم اپنے صفی سون

سب بتیان توری ہوگئین جھوٹ
تا پر سیان موسے رہنے ہین روٹ
مورے من کی آسا گئی ہی ٹوٹ
توری ڈگریان گون مین لوٹ

## ٹھمری

سانو پیا سیان دیکھن ناہین دیت

بن دیکھے تورے کل نا پرت ہے
آٹھ پہر جو ن ٹھ گھڑی موہن
کہت خادم اپنے صفی موہن

ناحک جیرا جرائے دیت
تم سے لاگا ہے ہیت
تم تو ملے ہمکا ہو سیت

## ملار

پیا مورا پاس رہت ہے دن رات

ایسی آئی ہے دیکھو برسات

